اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے کلام کی منفرد شرح

# شرح کلام اعلیٰ حضرت

مسمّٰی بہ

## عرفانِ رضا در مدحِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

کلام

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ



تقدیم و تشریح

حضرت علامہ عبد الستار ہمدانی المعروف برکاتی

مصنف مردانِ عرب

ناشر
اکبر بک سیلرز لاہور

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے کلام کی منفرد شرح

# شرح کلام اعلیٰ حضرت

مسمّٰی بہ

## عرفانِ رضا در مدحِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

مع مقدمہ

## فنِ شاعری اور حسّانُ الہند

کلام

## اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ


تقدیم و تشریح

حضرت علامہ عبد الستار ہمدانی المعروف بہ کاتی

مصنف مروانِ عرب


تقاریظ

حضرت سید آلِ رسول حسنین میاں نظمی مارہروی

ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم

تصحیح و تنقیح محمد رضاء الحسن قادری


ناشر

اکبر بک سیلرز

زبیدہ سنٹر ۴۰ اردو بازار لاہور

Ph: 37352022

نام کتاب: ............ شرح کلام اعلیٰ حضرت

کلام ............ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی

تقدیم و تشریح ............ حضرت علامہ عبد الستار ہمدانی المعروف برکاتی

تصحیح و تنقیح ............ محمد رضاء الحسن قادری

کمپوزنگ ............ محمد علی

صفحات: ............ 784

تعداد: ............ 600

ڈیزائننگ: ............ ڈیسنٹ گرافکس

ناشر: ............ محمد اکبر قادری

اشاعت ............ 2014ء

قیمت: ............ -/900روپے

ملنے کا پتہ

ناشر

اکبر بک سیلرز

زبیدہ سینٹر ۴۰ اردو بازار لاہور
Ph: 37352022

# عرضِ ناشر

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان قادری فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۳۴۰ھ/ ۱۹۲۱ء) جس طرح دینیات میں منصب تجدید پر فائز تھے اسی طرح ادبیات میں استاد کے درجہ پر فائز تھے۔ بیس ویں صدی کے نعتیہ ادب کے فروغ میں آپ کو نمایاں ترین نام اور مقام حاصل ہے۔ علمی اور عوامی حلقوں میں جو شہرت و مقبولیت آپ کے کلام کو ملی ہے وہ آپ کے ہم عصر نعت گویان میں سے شاید کسی کو نہیں حاصل ہوگی۔ آپ کی فکر اور فن پر گزشتہ ایک صدی بلا مبالغہ سیکڑوں کتابیں اور ہزاروں صفحات لکھے گئے، اگر اس سارے لٹریچر کو ایک جگہ اکٹھا کیا جائے تو ایک مستقل لائبریری وجود میں آجائے گی۔ پاک و ہند میں کئی ادارے آپ کے نام پر قائم ہوئے، ان میں کئی ادارے ایسے ہیں جن کا نصب العین فقط آپ کی تعلیمات، تخلیقات اور آپ پر ہونے والی تحقیقات کو منظر عام پر لانا اور انھیں عام کرنا ہے۔ بے شمار اہل علم نے آپ کے رشحاتِ قلم سے اثر حاصل کیا اور ہمیشہ کے لیے آپ کے گرویدہ ہو کر رہ گئے۔

حضرت علامہ عبد الستار ہمدانی مصروفؔ برکاتی (مؤسس مرکزِ اہل سنت برکاتِ رضا، گجرات، انڈیا) جو انڈیا اور پاکستان میں معروف ادیب سمجھے جاتے ہیں' ان میں سے ایک ہیں۔ آپ نے اپنے ممدوح حضرت رضاؔ بریلوی کے فن کو بھرپور انداز میں خراجِ قلم پیش کیا ہے، نیز آں حضرت کے کلام امام الکلام کے خصائص و محاسن کو فن شاعری کے تقاضوں اور شرعی اصولوں کے مطابق بیان کر دیا ہے۔ اس مشکل کام انھوں نے جس خوب صورتی اور کمال کے ساتھ انجام دیا ہے وہ انھی کا خاصہ ہے۔

زیر نظر کتاب دراصل ان کی دو تالیفات کا مجموعہ ہے:

۱- فن شاعری اور حسان الہند (رحمۃ اللہ علیہ)

یہ مقدمہ ہے جس میں حضرت رضاؔ بریلوی کے فن شعر پر کلام کیا گیا ہے اور اس فن میں دیگر شعرائے اردو پر آپ کا تفوق ثابت کیا گیا ہے۔

۲- عرفانِ رضا در مدحِ مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وسلم)

یہ اصل کتاب ہے جو حضرت رضاؔ بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ۱۳۰/ اشعار از قسم صنعت تجنیس کی تشریح اور فنی محاسن کے بیان پر مشتمل ہے۔

یہ دونوں کتابیں جو فی الحقیقت ایک ہی کتاب ہے' ماضی میں چھوٹے سائز کے ۱۲۰۰/ سے زائد صفحات (۳ جلد) میں

شائع ہوتی رہی ہے۔ادارہ نے قارئین کی سہولت کی خاطر اسے ایک جلد میں چھاپنے کا پروگرام بنایا اور الحمد للہ یہ تجربہ کامیاب رہا، امید ہے کہ قارئین کو بھی پسند آیا ہوگا۔

قبل ازیں ادارہ اعلیٰ حضرت امامِ اہل سنت مولانا شاہ احمد رضا محدثِ بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی اپنی اور آپ کے حوالے سے لکھی گئی درجِ ذیل کتابیں شائع کر چکا ہے:

۱- الامن والعلی لبدافع المصطفیٰ بدافع البلا: امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۲- انگوٹھے چومیے (تنویر العینین فی حکم تقبیل الابھامین): امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۳- حدائقِ بخشش: امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۴،۵- حسام الحرمین علیٰ منحر الکفر والمین مع تمہید ایمان بآیات القرآن: امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۶- السنیۃ الانیقہ فی فتاویٰ افریقہ: امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۷- روحوں کی دنیا (حیاۃ الموات فی بیان سماع الاموات): امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۸- مزارات پر عورتوں کی حاضری (مروج النجاء لخروج النساء): امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۹- رسائل اعلیٰ حضرت: امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۱۰- خطباتِ رضویہ: امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۱۱- الوظیفۃ الکریمہ: امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۱۲- احکامِ شریعت، مرتبہ مولانا عرفان علی رضوی بیسل پوری رحمۃ اللہ علیہ
۱۳- عرفانِ شریعت، مرتبہ مولانا عرفان علی رضوی بیسل پوری رحمۃ اللہ علیہ
۱۴- تلخیص فتاویٰ رضویہ، مرتبہ مولانا محمد اسد قادری حفظہ اللہ
۱۵- تقاریظ امام احمد رضا: سیّد صابر حسین شاہ بخاری حفظہ اللہ
۱۶- ملفوظاتِ اعلیٰ حضرت (الملفوظ)، مرتبہ مولانا شاہ مصطفیٰ رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۱۷- حیاتِ اعلیٰ حضرت: ملک العلما مولانا ظفر الدین بہاری رحمۃ اللہ علیہ
۱۸- سوانح امام احمد رضا: مولانا بدر الدین احمد قادری رحمۃ اللہ علیہ
۱۹- اعلیٰ حضرت، اعلیٰ سیرت: محمد رضاء الحسن قادری حفظہ اللہ

دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ادارہ کو اپنے باقی عزائم اور منصوبوں میں کامیابی عطا فرمائے، تاکہ دینی لٹریچر کی بڑے پیمانے پر اِشاعت کر سکیں۔ آمین بجاہ سیّد المرسلین!

محمد اکبر قادری

۲۴ ذی الحجہ ۱۴۳۵ھ

# فہرست (مقدمہ)


| شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| | سببِ تصنیف | 15 |
| | تقریظ دل پذیر: حضرت سیّد آلِ رسول حسنین میاں نظمی مارہروی | 16 |
| | پیش لفظ: ڈاکٹر غلام یحیٰ انجم | 24 |
| | آغازِ سخن | 27 |
| (۱) | لوازمات | 34 |
| (۲) | حسن مطلع | 37 |
| (۳) | وزن اور بحر | 41 |
| (۴) | تقطیع | 43 |
| (۵) | اقسام | 45 |
| (۶) | حمد اور نعت | 47 |
| (۷) | حضرت رضا اور نعتیہ شاعری | 48 |
| (۸) | صنعاتِ فن شاعری | 51 |
| (۹) | صنعت استعارہ | 52 |
| (۱۰) | صنعت تشبیہ | 52 |
| (۱۱) | صنعت مبالغہ | 53 |
| (۱۲) | صنعت اِقتباس | 54 |
| (۱۳) | صنعت تضاد | 57 |
| (۱۴) | صنعت تلمیح | 59 |

| | |
|---|---|
| (۱۵) صنعت تلمیح | 62 |
| (۱۶) صنعت حسن تعلیل | 65 |
| (۱۷) صنعت تجاہل عارفانہ | 68 |
| (۱۸) صنعت تجنیس کامل (تام) | 70 |
| (۱۹) صنعت تجنیس ناقص | 74 |
| (۲۰) صنعت مراعات النظیر | 77 |
| (۲۱) صنعت ترصیع | 80 |
| (۲۲) صنعت مقابلہ | 82 |
| (۲۳) صنعت مستزاد | 88 |
| (۲۴) صنعت لف ونشر | 92 |
| (۲۵) صنعت تضمین | 94 |
| (۲۶) صنعت تشبیب | 96 |
| (۲۷) صنعت مرصعہ | 98 |
| (۲۸) صنعت تنسیق الصفات | 101 |
| (۲۹) صنعت اتصال تربیعی | 103 |
| (۳۰) صنعت مقلوب مستوی | 104 |
| (۳۱) صنعت مقلوب کل | 106 |
| (۳۲) صنعت حسن طلب | 108 |
| (۳۳) صنعت ترجیع بند | 112 |
| (۳۴) صنعت مسمط | 114 |
| (۳۵) صنعت عزل الشفتین | 121 |
| (۳۶) صنعت ایہام | 125 |
| (۳۷) صنعت توأم | 128 |
| (۳۸) صنعت اِشتقاق | 130 |
| (۳۹) صنعت شبہ اشتقاق | 131 |
| (۴۰) صنعت سیاق الاعداد | 133 |

(۴۱) حضرت رضا کے کلام میں محاورات اور کہاوت 135
(۴۲) ہندوستانی رسم ورواج، معاشرہ، سماج، تجارت، شاہی دربار کے طور طریقے اور دیگر معاملاتِ زندگی سے تعلق رکھنے والے اُمور کا کلامِ رضا میں تذکرہ 143
(۴۳) حضرت رضا نے فن شاعری کس طرح سیکھی؟ 150
(۴۴) حضرت رضا بریلوی کو بحیثیت شاعر شہرت کیوں نہیں دی گئی؟ 152
(۴۵) حضرت رضا کے ایک شعر پر اعتراض 155
(۴۶) ۱۱۴ رعلوم وفنون میں حضرت رضا کی مہارت اور کلامِ رضا میں ان کا استعمال 159
(۴۷) اتنی عرض آخری سن لو ذرا 165
(۴۸) کلک رضا کی برق بار جولانیاں 171
(۴۹) ایک نظر ادھر بھی 175



# فہرست (کتاب)


| نمبر | شعر | | صفحہ |
|---|---|---|---|
| | عرضِ مصنف | | 180 |
| | تقریظ جلیل: سید آل رسول نظمی برکاتی | | 181 |
| 1 | قرنوں بدلی رسولوں کی ہوتی رہی | چاند بدلی کا نکلا ہمارا نبی | 184 |
| 2 | مومن وہ ہے جو ان کی عزت پہ مرے دل سے | تعظیم بھی کرتا ہے نجدی تو مرے دل سے | 186 |
| 3 | کریم اپنے کرم کا صدقہ لئیم بے قدر کو نہ شرما | تو اور رضا سے حساب لینا رضا بھی کوئی حساب میں ہے | 189 |
| 4 | ترا قد مبارک گلبن رحمت کی ڈالی ہے | اسے بو کر ترے رب نے بنا رحمت کی ڈالی ہے | 191 |
| 5 | پھر پھر کر ہر جانب دیکھوں کوئی آس نہ پاس کہیں | ہاں اک ٹوٹی آس نے ہارے جی سے رفاقت پالی ہے | 194 |
| 6 | آئی بدعت چھائی ظلمت رنگ بدلا نور کا | ماہ سنت مہر طلعت لے لے بدلا نور کا | 196 |
| 7 | وہ رضا کے نیزہ کی مار ہے کہ عدو کے سینہ میں غار ہے | کسے چارہ جوئی کا وار ہے کہ یہ وار وار سے پار ہے | 203 |
| 8 | دین و دنیا کی مجھے برکات دے برکات سے | عشق حق دے عشقِ عشق انتما کے واسطے | 212 |
| 9 | فضل خدا سے غیب شہادت ہوا انہیں | اس پر شہادت آیت و وحی و اثر کی ہے | 218 |
| 10 | خاک ہوجائیں عدو جل کر مگر ہم تو رضا | دم میں جب تک دم ہے ذکر ان کا سناتے جائیں گے | 221 |
| 11 | سونا پاس ہے سونا بن ہے سونا زہر ہے اٹھ پیارے | تو کہتا ہے نیند ہے میٹھی تیری مت ہی نرالی ہے | 227 |
| 12 | انبیاء کو بھی اجل آنی ہے | مگر ایسی کہ فقط آنی ہے | 229 |
| 13 | اس پاک کو میں خاک بسر سر بخاک ہیں | سمجھے ہیں کچھ یہی جو حقیقت بسر کی ہے | 234 |
| 14 | بلبل گل مدینہ ہمیشہ بہار ہے | دو دن کی ہے بہار فنا ہے مآل گل | 236 |
| 15 | میرے کریم سے گر قطرہ کسی نے مانگا | دریا بہا دیے ہیں در بے بہا دیے ہیں | 240 |
| 16 | دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان | کان لعل کرامت پہ لاکھوں سلام | 246 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 17 | معصوموں کو ہے عمر میں صرف ایک بار بار | عاصی پڑے رہیں تو صلا عمر بھر کی ہے | 249 |
| 18 | ارے اے خدا کے بندو! کوئی میرے دل کو ڈھونڈھو | میرے پاس تھا ابھی تو ابھی کیا ہوا خدایا | 251 |
| 19 | یوں ملائک کریں معروض کہ اک مجرم ہے | اس سے پرسش ہے بتا تو نے کیا کیا کیا ہے | 257 |
| 20 | صدق صادق کا تصدق صادق الاسلام کر | بے غضب راضی ہو کاظم اور رضا کے واسطے | 261 |
| 21 | گیسو و قد لام الف کر دو بلا منصرف | لا کے تہ تیغ لا تم پہ کروڑوں درود | 267 |
| 22 | کروں مدح اہل دول رضاؔ پڑے اس بلا میں مری بلا | میں گدا ہوں اپنے کریم کا مرا دین پارۂ ناں نہیں | 270 |
| 23 | قضا حق ہے مگر اس شوق کا اللہ والی ہے | جو ان کی راہ میں جائے وہ جان اللہ والی ہے | 272 |
| 24 | ہے تو رضاؔ نرا ستم جرم پہ گر لجائیں ہم | کوئی بجائے سوز غم ساز طرب بجائے کیوں | 275 |
| 25 | ترا وقت اور پڑے یوں دین پر وقت | نہ تو عاجز نہ تو غافل ہے یا غوث | 280 |
| 26 | صدقہ میں ترے باغ تو کیا لائے ہیں بن پھول | اس غنچۂ دل کو بھی تو ایما ہو کہ بن پھول | 284 |
| 27 | واہ کیا جود و کرم ہے شہ بطحا تیرا | "نہیں" سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا | 288 |
| 28 | تیرے بے دام کے بندے ہیں رئیسان عجم | تیرے بے دام کے بندی ہیں ہزاران عرب | 290 |
| 29 | جو گدا دیکھو لیے جاتا ہے توڑا نور کا | نور کی سرکار ہے کیا اس میں توڑا نور کا | 296 |
| 30 | وہ سوئے لالہ زار پھرتے ہیں | تیرے دن اے بہار پھرتے ہیں | 305 |
| 31 | خوش رہے گل سے عندلیب خار حرم مجھے نصیب | میری بلا بھی ذکر پر پھول کے خار کھائے کیوں | 308 |
| 32 | اللہ ہمیں خاک کرے اپنی طلب میں | یہ خاک تو سرکار سے تمغا ہے ہمارا | 313 |
| 33 | جنت ہے ان کے جلوہ سے جویائے رنگ و بو | اے گل ہمارے گل سے ہے گل کو سوال گل | 317 |
| 34 | اس میں زم زم ہے کہ تھم تھم اس میں جم جم ہے کہ بیش | کثرت کوثر میں زم زم کی طرح کم کم نہیں | 324 |
| 35 | ریش خوش معتدل مرہم ریش دل | ہالۂ ماہ ندرت پہ لاکھوں سلام | 326 |
| 36 | تشنہ نہر جناں ہیں عربی و عجمی | لب ہر نہر جناں تشنہ نیسان عرب | 330 |
| 37 | خوف نہ رکھ رضاؔ ذرا تو تو ہے عبد مصطفیٰ | تیرے لئے امان ہے تیرے لئے امان ہے | 334 |
| 38 | یاد رخ میں آہیں کرکے بن میں میں رویا آئی بہار | جھومیں نسیمیں نیساں برسا کلیاں چٹکیں مہکی شاخ | 338 |
| 39 | جود شاہ کوثر اپنے پیاسوں کا جویا ہے آپ | کیا عجب اڑ کر جو آپ آئے پیالی ہاتھ میں | 342 |
| 40 | پاؤں اٹھا اور ٹھوکر کھائی کچھ سنبھلا پھر اوندھے منھ | مینھ نے پھسلن کردی ہے اور دُھر تک کھائی نالی ہے | 347 |
| 41 | دو جہاں کی بہتریاں نہیں کہ امانیٔ دل و جاں نہیں | کہو کیا ہے وہ جو یہاں نہیں مگر اک نہیں کہ وہ واں نہیں | 350 |
| 42 | ہوئی کمخوابیٔ ہجراں میں ساتوں پردے کمخوابی | تصور خوب باندھا آنکھوں نے استار تربت کا | 356 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 43 | آس ہے کوئی نہ پاس اک تمہاری ہے آس | بس ہے یہی آسرا تم پہ کروڑوں درود | 1 |
| 44 | ملے لب سے وہ مشکیں مہر والی دم میں دم آئے | ٹپک سن کر قم عیسٰی کہوں مستی میں قلقل کو | 5 |
| 45 | شاہ برکات و برکات پیشینیاں | نوبہار طریقت پہ لاکھوں سلام | 72 |
| 46 | عکس سم نے چاند سورج کو لگائے چار چاند | پڑ گیا سیم و زر گردوں پہ سکہ نور کا | 77 |
| 47 | بلبلیں خامش پڑی ہیں خاک پر | کیوں ہیں منقاریں چھپائے زیر پر | 79 |
| 48 | بحر سائل کا ہوں سائل نہ کنویں کا پیاسا | خود بجھا جائے کلیجہ مرا چھینٹا تیرا | 84 |
| 49 | یعنی ہے سورۂ نور جن کی گواہ | ان کی پر نور صورت پہ لاکھوں سلام | 87 |
| 50 | ایسا گمادے ان کی ولا میں خدا ہمیں | ڈھونڈھا کرے پر اپنی خبر کو خبر نہ ہو | 02 |
| 51 | اے مدعیو! خاک کو تم خاک نہ سمجھے | اس خاک میں مدفوں شہ بطحا ہے ہمارا | 04 |
| 52 | جلی جلی بو سے اس کی پیدا ہے سوزش عشق چشم والا | کباب آہو میں بھی نہ پایا مزہ جو دل کے کباب میں ہے | 07 |
| 53 | تیری قضا خلیفۂ احکام ذی الجلال | تیری رضا حلیف قضا و قدر کی ہے | 13 |
| 54 | نظر اک چمن سے دوچار ہے نہ چمن چمن بھی نثار ہے | عجب اس کے گل کی بہار ہے کہ بہار بلبل زار ہے | 120 |
| 55 | کس سے کہیے کیا کیا کیا ہوگیا | خود ہی اپنے پر ملامت کیجئے | 423 |
| 56 | بندہ قادر کا ہے قادر بھی ہے عبد القادر | سر باطن بھی ہے ظاہر بھی عبد القادر | 426 |
| 57 | جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آگیا | اس نگاہ عنایت پہ لاکھوں سلام | 431 |
| 58 | نصر ابی صالح کا صدقہ صالح و منصور رکھ | دے حیات دیں محی جاں فزا کے واسطے | 433 |
| 59 | جو مقصد زیارت کا بر آئے پھر تو | نہ کچھ قصد کیجئے یہ قصد دلی ہے | 437 |
| 60 | خط سیہ میں نور الٰہی کی تابشیں | کیا صبح نور بار ہے شام ابو الحسین | 441 |
| 61 | خلق تمہاری جمیل خُلق تمہارا جلیل | خلق تمہاری گدا تم پہ کروروں درود | 445 |
| 62 | اک ترے رخ کی روشنی چین ہے دوجہان کی | اِنس کا اُنس اسی سے ہے جان کی وہ ہی جان ہے | 447 |
| 63 | میں نثار تیرے کلام پر ملی یوں تو کس کو زباں نہیں | وہ سخن ہے جس میں سخن نہ ہو وہ بیاں ہے جس کا بیاں نہیں | 453 |
| 64 | جو تیرے در سے یار پھرتے ہیں | در بدر یوں ہی خوار پھرتے ہیں | 458 |
| 65 | لو وہ آیا مرا حامی مرا غمخوار امم | آگئی جاں تن بے جاں میں یہ آنا کیا ہے | 461 |
| 66 | تانوں کی بینوں میں پھر لہرا بجا | گیسوؤں کی ناگنیں لہرا چکیں | 466 |
| 67 | جس کے آگے سر سروراں خم رہے | اس سر تاج رفعت پہ لاکھوں سلام | 469 |
| 68 | خوب مسعٰی میں بامید صفا دوڑ لیے | رہ جاناں کی صفا کا بھی تماشا دیکھو | 474 |

| نمبر | مصرع اول | مصرع ثانی | صفحہ |
|---|---|---|---|
| 69 | مانگ من مانتی منھ مانگی مرادیں لے گا | نہ یہاں نہ ہے نہ منگتا سے یہ کہنا کیا ہے | 478 |
| 70 | رُسُل و مَلک پہ درود ہو وہی جانے ان کے شمار کو | مگر ایک ایسا دکھا تو دو جو شفیع روز شمار ہے | 482 |
| 71 | معراج کا سماں ہے کہاں پہنچے زائرو | کرسی سے اونچی کرسی اسی پاک گھر کی ہے | 484 |
| 72 | نہ دل بشر ہی فگار ہے کہ ملک بھی اس کا شکار ہے | یہ جہاں کہ ہژدہ ہزار ہے جسے دیکھو اس کا ہزار ہے | 488 |
| 73 | بے خودی میں سجدۂ در یا طواف | جو کیا اچھا کیا پھر تجھ کو کیا | 497 |
| 74 | اس گلی کا گدا ہوں میں جس میں | مانگتے تاجدار پھرتے ہیں | 512 |
| 75 | خانۂ دل کو ضیا دے روئے ایماں کو جمال | شہ ضیا مولیٰ جمال الاولیا کے واسطے | 515 |
| 76 | کب سے پھیلائے ہیں دامن تیغ عشق | اب تو پائیں زخم دامن دار ہم | 521 |
| 77 | ثنا کا نشاں وہ نور فشاں کہ مہر وشاں بہ آں ہمہ شاں | بسا یہ کشاں موا کب شاں یہ نام و نشاں تمہارے لئے | 527 |
| 78 | اے عشق ترے صدقے جلنے سے چھٹے سستے | جو آگ بجھا دے گی وہ آگ لگائی ہے | 529 |
| 79 | یہ مرحمتیں کہ کچی متیں نہ چھوڑیں لتیں نہ اپنی گتیں | قصور کریں اور ان سے بھریں قصور جناں تمہارے لئے | 532 |
| 80 | ہم خاک اڑائیں گے جو وہ خاک نہ پائی | آباد رضا جس پہ مدینہ ہے ہمارا | 534 |
| 81 | پارۂ دل بھی نہ نکلا دل سے تحفے میں رضا | ان سگان کو سے اتنی جان پیاری واہ وا | 537 |
| 82 | شوریدہ سر سلام کو حاضر ہیں السلام | راحت انھیں کے قدموں میں شوریدہ سر کی ہے | 542 |
| 83 | بہہ چلی آنکھ بھی اشکوں کی طرح دامن پر | کہ نہیں تار نظر جز دو سہ تار دامن | 548 |
| 84 | دنداں کا نعت خواں ہوں نہ پایاب ہوگی آب | ندی گلے گلے مرے آب گہر کی ہے | 552 |
| 85 | دو جہاں میں خادمِ آل رسول اللہ کر | حضرت آل رسول مقتدا کے واسطے | 555 |
| 86 | آتا ہے در والا یوں ذوق طواف آنا | دل جان سے صدقے ہو سر گرد پھرے دل سے | 561 |
| 87 | نفس پُر زور کا وہ زور اور دل | زیر ہے زار ہے کیا ہونا ہے | 569 |
| 88 | اُف رے خود کام بے مروت | پڑتا ہے کام آدمی سے | 572 |
| 89 | ہے انھیں کے نور سے سب عیاں ہے انھیں کے جلوہ میں سب نہاں | بنے صبح تابش مہر سے رہے پیش مہر یہ جاں نہیں | 575 |
| 90 | میں تو کہا ہی چاہوں کہ بندہ ہوں شاہ کا | پر لطف جب ہے کہہ دیں اگر وہ جناب ہوں | 581 |
| 91 | نور و بنت نور و زوج نور و ام نور و نور | نور مطلق کی کنیز اللہ دے لہنا نور کا | 592 |
| 92 | جس مسلماں نے دیکھا انھیں اک نظر | اس نظر کی بصارت پہ لاکھوں سلام | 595 |
| 93 | بد کار رضا خوش ہو بد کام بھلے ہوں گے | وہ اچھے میاں پیارا اچھوں کا میاں آیا | 598 |
| 94 | طور کیا عرش جلے دیکھ کے وہ جلوۂ گرم | آپ عارض ہو مگر آئینہ دار عارض | 604 |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 95 | حاجیو! آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو | کعبہ تو دیکھ چکے کعبے کا کعبہ دیکھو | 607 |
| 96 | لعل میں آب گہر شیشۂ مے میں اختر | پانی میں آتش تر شعلہ میں آب کوثر | 612 |
| 97 | عرض و طول ریش وافر باوقار | طول عرض سائلاں کے ذمہ دار | 614 |
| 98 | بہر معروف و سری معروف دے بیخود سری | جند حق میں گن جنید باصفا کے واسطے | 617 |
| 99 | ان پر درود جن کو کس بے کساں کہیں | ان پر سلام جن کو خبر بے خبر کی ہے | 623 |
| 100 | جان ہلکان ہوئی جاتی ہے | بار سا بار ہے کیا ہونا ہے | 627 |
| 101 | یہ گھر یہ در ہے اس کا جو گھر در سے پاک ہے | مژدہ ہو بے گھرو کہ صلا اچھے گھر کی ہے | 630 |
| 102 | پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں | کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کیا کہ یوں | 634 |
| 103 | نہ دیکھوں شکل مشکل تیرے آگے | کوئی مشکل سی یہ مشکل ہے یا غوث | 650 |
| 104 | جلتی تھی زمیں کیسی تھی دھوپ کڑی کیسی | لو وہ قد بے سایہ اب سایہ کناں آیا | 654 |
| 105 | قد بے سایہ ظل کبریا ہے | تو اس بے سایہ ظل کا ظل ہے یا غوث | 659 |
| 106 | سبب ہر سبب منتہائے طلب | علت جملہ علت پہ لاکھوں سلام | 663 |
| 107 | گود میں عالم شباب حال شباب کچھ نہ پوچھ | گلبن باغ نور کی اور ہی کچھ اٹھان ہے | 667 |
| 108 | شر خیر شور سور شرر دور نار نور | بشریٰ کہ بارگاہ یہ خیر البشر کی ہے | 673 |
| 109 | اوج مہر ہُدیٰ موج بحر ندیٰ | روح روح سخاوت پہ لاکھوں سلام | 679 |
| 110 | دونوں ماہ عید کے یک جا ہے دید | لو مبارک قادریو عید عید | 682 |
| 111 | قافلے نے سوئے طیبہ کمر آرائی کی | مشکل آسان الٰہی میری تنہائی کی | 684 |
| 112 | تو کلام خدا کا حافظ ہے | تیرا حافظ خدا محبّ رسول | 688 |
| 113 | ان کے قدم سے سلعۂ غالی ہوئی جناں | واللہ میرے گل سے ہے جاہ و جلال گل | 691 |
| 114 | خالی پاؤں گا جب اس گل سے دماغ | زندگی کا مرے گل ہوگا چراغ | 696 |
| 115 | یہ ادب کہ بلبل بے نوا کبھی کھل کے کر نہ سکے نوا | نہ صبا کو تیز روش روا نہ چھلکتی نہروں کی دھار ہے | 700 |
| 116 | آقا سے میرے ستھرے میاں کا ہوا ہے نام | اس اچھے ستھرے سے رہے نام ابوالحسین | 707 |
| 117 | جو اذن بارگہ شاہ سے ملے مجھ کو | سناؤں مطلع برجستہ رشک مطلع نور | 711 |
| 118 | تیری رافت حفظ ہر آفت سے ہو | ان سے جو کچھ کام ہو رافت سے ہو | 715 |
| 119 | عین حق کا بنا محبّ رسول | عین حق کا بنا محبّ رسول | 718 |
| 120 | باغ میں شکر وصل تھا ہجر میں ہائے ہائے گل | کام ہے ان کے ذکر سے خیر وہ یوں ہوا کہ یوں | 720 |

121 روئے شہ پیش نظر دست پیمبر پشت پر — کاش پاؤں برگ و پشت و ساز روئے آئینہ 724

122 فیض معروف سے ترا معروف — شہر شہرہ ہے احمد نوری 728

123 پردہ دم بھی دم جلوہ مکدر ساز ہے — اللہ اللہ جوش حرص و آرزوئے آئینہ 731

124 شام تک عید مہ نو ہے تمام — یہ مہ جاوید ہے عید دوام 735

125 دل کشا دل کش دل آرا دل ستاں — کان جان و جان جان و شان شاں 738

126 رنگ اڑے زرد رخ ماہ درخشاں ہوجائے — پنجہ خورشید کا اک پنجہ لرزاں ہوجائے 746

127 ہوئی کالے گورے کی پلٹن میں بدلی — کہ بدلی کے آتے ہی تارے تھے غائب 757

128 میرے حق میں مخالفوں کی نہ سن — حق یہ میرا ہے احمد نوری 763

129 یہ رضا آپ کا ادنیٰ سگ در ہے واللہ — اس پر ہو لطف و رضا حضرت غوث الثقلین 771

130 وہ گل ہیں لبہائے نازک ان کے ہزاروں جھڑتے ہیں پھول جن سے — گلاب گلشن میں دیکھے بلبل یہ دیکھ گلشن گلاب میں ہے 775

ماخذ و مراجع 778




## سببِ تصنیف

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم. نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم.**

امامِ عشق و محبت، اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، مجدد دین وملت، شیخ الاسلام والمسلمین حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہٗ کے نعتیہ دیوان ''حدائق بخشش'' سے راقم الحروف نے صنعتِ تجنیس کامل کے ایک سوتیس (۱۳۰) اشعار کی تشریح بنام ''عرفانِ رضا در مدحِ مصطفیٰ'' تقریباً ایک ہزار صفحات میں اختصاراً مرقوم کی۔ بعدہٗ کتاب کا مقدمہ لکھنا شروع کیا۔ گمان تو یہ تھا کہ دس، پندرہ صفحات میں مقدمہ پورا ہوجائے گا۔ لیکن دورانِ تحریر ذہن میں مضامین کی آمد شروع ہوئی اور وہ مضامین بوسیلہ قلم صفحۂ قرطاس پر منقش ہوتے گئے اور اس تسلسل نے اتنا طول پکڑا کہ مقدمہ مقالہ بن گیا۔ جو کتابی شکل میں بنام ''فنِ شاعری اور حسان الہند'' قارئین کرام کی دست بوسی کا شرف حاصل کر رہا ہے۔

فقیر کی تصنیف ''عرفانِ رضا'' کا مقدمہ مرقوم کرنا تو باقی ہی رہا۔ بلکہ اب تو ایک کے بجائے دو مقدمات لکھنے کی نوبت پیش آئی۔ لیکن فقیر نے مقدمہ نہ لکھنے کی ٹھان لی اور یہ نیت کرلی کہ دونوں کتاب کا مقدمہ میرے پیرومرشد کے پیرزادے، امامِ عشق ومحبت حضرت رضا بریلوی کے پیرخانے کے شہزادے، خانقاہ عالیہ قادریہ برکاتیہ، مارہرہ مقدسہ کے سجادہ نشین، میرے آقائے نعمت، میرے مُونس وغمگسار، میرے ماویٰ وملجا، میرے شافع ورافع، حضور قبلہ سیّد آلِ رسول حسنین نظمی صاحب مارہروی دامت برکاتہم القدسیہ کے دستِ پاک سے لکھواؤں گا تاکہ میری دونوں کتابوں کو حضور نظمی صاحب کے مبارک قلم کا سایہ حاصل ہوجائے۔ میں حقیر وفقیر، سراپا تقصیر، اردو زبان کا ابجد خواں، اپنی بے علمی و بے مائیگی کا اعتراف کرتے ہوئے عرض کرتا ہوں کہ میری مادری زبان گجراتی ہے۔ اردو میں کچھ لکھنا اور وہ بھی حضرت رضا بریلوی جیسی عبقری شخصیت کے ''امام الکلام'' کے تعلق سے کچھ لکھنا، میری بساط واستطاعت سے کالے کوسوں ہے۔ لیکن حضور نظمی صاحب جیسے میرے آقائے نعمت کی پشت پناہی اور حوصلہ افزائی کی نوازش پر مچل کر جرأت ارقام کرلیتا ہوں۔ راقم الحروف کی سابق تصنیف ''امام احمد رضا ایک مظلوم مفکر'' پر حضور نظمی صاحب قبلہ نے مفصل مقدمہ ارقام فرماکر مُہرِ سند ثبت فرمائی ہے۔ یہ ان کا کرم ہی ہے کہ ناکارہ فقیر کو اپنے لطف وکرم سے اُگال عطا فرماتے ہیں۔

قارئین کرام سے التماس ہے کہ محاسن کتاب کو فیضِ رضا پر محمول کریں اور اغلاط وکوتاہی کا ذمہ فقیر کے سر پر وضع فرماکر بنظرِ عفو اپنے مفید مشوروں اور رائے اصلاح سے نوازنے کی نوازش فرمائیں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے حبیب پاک ﷺ کے صدقے میں میری اس کاوش کو شرفِ قبولیت سے نوازے اور عوام وخواص اس سے مستفید ہوکر میرے حق میں دعائے خیر فرمائیں۔ فقط والسلام

خانقاہ عالیہ برکاتیہ مارہرہ مطہرہ اور خانقاہ رضویہ نوریہ بریلی شریف کا ادنیٰ سوالی

**عبدالستار ہمدانی مصروف**

۱۰ ربیع الثانی ۱۴۱۹ھ / مطابق ۴ اگست ۱۹۹۸ء بروز سہ شنبہ

# تقریظ دل پذیر

## گل گلزارِ خاندانِ برکات سیدی سرکار آل رسول حسنین میاں نظمی مارہروی مدظلہ القوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم.

نحمدہ و نصلی و نسلم علیٰ حبیبہ الکریم علیہ و علیٰ آلہ و صحبہ افضل الصلاۃ و التسلیم.

میرے ساتھ ہی اکثر ایسا کیوں ہوتا ہے؟ میرا کوئی اپنا کوئی بہت ہی قریبی بالکل اچانک مجھ پر ایسا وار کرتا ہے کہ میرے لیے سنبھلنا دشوار ہو جاتا ہے۔ اس بار بھی ایسا ہی کچھ میرے ساتھ ہوا۔ ایک شام کو پور بندر سے میرے عزیز فرزند روحانی توصیف ہمدانی کا فون آیا کہ ای میل چیک کر لیجیے، والد صاحب کی ایک کتاب بھیج رہا ہوں، وہ چاہتے ہیں کہ اس پر مقدمہ یا تقریظ قسم کی کوئی چیز لکھ دیں۔ میں فکر میں پڑ گیا۔ ای میل چیک کیا تو یہ فکر تشویش میں بدل گئی۔ اس بار ممبئی سے روانہ ہوتے وقت جہاں بہت ساری ضروری چیزیں بھول آیا تھا وہیں حدائق بخشش کا نسخہ بھی نہیں لا پایا تھا۔ اب کیا ہوگا؟ خیر مسلمان کو اگر اپنے رب کے فضل پر پورا بھروسا ہو تو اس کے آگے یہ سوال کبھی نہ آئے کہ اب کیا ہوگا؟ وہ تو ہر مرحلے پر یہی کہے کہ جو کچھ ہوگا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اچھا ہی ہوگا۔ میں نے بھی یہی کہا۔

علامہ عبد الستار ہمدانی سے میرے تعلقات کچھ زیادہ پرانے نہیں ہیں۔ یہی کوئی پانچ چھ سال پرانے۔ وہ میرے والد ماجد حضور سید العلماء علیہ الرحمۃ والرضوان کے شاگرد ہیں۔ میرے عم محترم حضور احسن العلماء علیہ الرحمۃ والرضوان انھیں بے حد چاہتے تھے، اس بات کی توثیق بہت ہی معتبر ذرائع سے ہو چکی ہے۔ میرے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ علامہ ہمدانی میرے اعلیٰ حضرت کی ذات گرامی پر تحقیقی کام میں مصروف ہیں اور رضویات ان کا اوڑھنا بچھونا ہے۔

یہ اعلیٰ حضرت کون ہیں؟

مجھے یاد ہے کہ میری عمر یہی کوئی تین چار سال کی رہی ہوگی جب میں نے اپنے والد ماجد سے یہ سوال کیا تھا۔ والد ماجد نے اس وقت کہا تھا: بیٹا، یہ اعلیٰ حضرت بریلی شریف کے ایک بہت بڑے عالم دین حضرت مولانا احمد رضا خاں صاحب تھے جو چشم و چراغ خاندان برکات تھے۔ میرے چھوٹے سے ذہن میں یہ بات نہیں سما سکی کہ ایک خان صاحب کس طرح ہم سادات کے خاندان کے چشم و چراغ ہو سکتے ہیں۔ میں نے ابا حضرت سے مزید کچھ پوچھنے کی جرات نہیں کی نہ ہی انھوں نے مجھے آگے کچھ بتانا مناسب جانا۔

کہتے ہیں کہ بچے کا پہلا اسکول اس کی ماں کی گود ہوتی ہے۔ ابا حضرت کے جلال کی وجہ سے جو بات ان سے نہ پوچھ سکا، وہ بات امی جان سے پوچھ لی۔ امی جان نے بتایا: بیٹا! یہ اعلیٰ حضرت ہمارے خاندان کے ایسے مریدوں میں سے ہیں جن پر ان کے مرشد بھی ناز کرتے تھے۔ ان کی دینی خدمتوں کی وجہ سے انھیں نوری دادا نے چشم و چراغ خاندان برکات کا

لقب دیا تھا۔ اتنا تھا کہ امی جان اپنے کام میں مصروف ہو گئیں اور ہم اپنی پڑھائی میں لگ گئے۔ بات آئی گئی ہو گئی۔ مگر تحت الشعور کے کسی نہاں خانے میں یہ بات بیٹھ گئی کہ اعلیٰ حضرت کے بارے میں اور کچھ معلوم کرنا ضروری ہے۔

شاعری کے ساتھ میرا تعلق اس وقت سے ہے جب مجھے یہ شعور بھی نہ تھا کہ شعر کیا ہوتا ہے۔ ہوش سنبھالا تو دیکھا کہ آباء واجداد کی علمیت کا ڈنکا چار دانگ عالم میں بج رہا ہے۔ خانقاہی ماحول میں آنکھ کھولی تھی۔ سال میں تین عرس ہوتے تھے۔ مقامی و بیرونی زائرین خانقاہ میں جمع ہوتے، دو چار دن کے لیے سارے قصبے کا ماحول روحانیت سے بھر جاتا۔ ابھی تسمیہ خوانی بھی نہ ہوئی تھی کہ والدہ معظمہ نے تین نعتیں یاد کرادی تھیں اور روز رات کو آموختہ دوہرایا جاتا تھا۔ یہ نعتیں تھیں: (۱) واہ کیا جود و کرم ہے شہ بطحا تیرا، (۲) چمک تجھ سے پاتے ہیں سب پانے والے، اور (۳) ان کی مہک نے دل کے غنچے کھلا دیے ہیں۔ عرس میں اور بھی نعت خواں آتے اور اپنا کلام پیش کرتے۔ ابا حضرت اور عم محترم ایک ایک شعر پر اپنی جیبیں خالی کر دیتے۔ اپنے پیروں کی دیکھا دیکھی مرید بھی نذر دینی شروع کرتے۔ ابا حضرت اور عم محترم کے دئے ہوئے پیسے (نوٹ) پہنچانے کا فریضہ ہمارے حصے میں آتا تھا۔ تھوڑی دیر میں نعت خواں کے سامنے نوٹوں کا ڈھیر لگ جاتا تھا۔ ہم اپنی جگہ بیٹھے یہی سوچا کرتے کہ اگر ہم بھی نعت پڑھتے تو شاید ہمیں بھی اتنے ہی روپے ملتے۔ پھر ان روپوں کے جا اور بے جا مصرف کا ایک نقشہ بھی ہمارے ذہن میں تیار ہو جاتا۔

ایک دن ہم نے ہمت کر ہی لی۔ ہمارے دادا مرشد حضرت سیدنا ابوالقاسم سید شاہ اسمٰعیل حسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا عرس آیا جسے عرس قاسمی کے نام سے جانا جاتا ہے۔ عرس کا پہلا دن، کڑاکے کی سردی۔ فجر کی نماز کے بعد درگاہ شریف میں زائرین جمع تھے اور حلقہ ذکر چل رہا تھا۔ مارہرہ مطہرہ میں ہر عرس کی شروعات حلقہ ذکر سے ہی ہوتی رہی ہے۔ ہم بھی روئی کی مرزئی اور کنٹوپ پہنے درگاہ شریف پہنچ گئے۔ بچوں کو حلقے سے باہر ہی رکھا جاتا تھا۔ سو ہم درگاہ کے خادم انعام اللہ ممّا کے پاس جا کر بیٹھ گئے اور ان کی بڑی سی ناند میں سلگ رہے لال لال انگاروں کی گرمی کا مزہ لینے لگے۔ حلقہ ختم ہوا تو قرآن خوانی شروع ہو گئی۔ اب ہم بھی شامل ہو گئے۔ اس وقت تک ہم تین پارے حفظ کر چکے تھے۔ قرآن خوانی ختم ہونے کے بعد ٹین کے سائبان میں ہی لاؤڈ اسپیکر نصب ہوا اور مرحوم شمس الحسن برکاتی، جنھیں ہم سب بچے شمّو چچا کہتے تھے، عرس کی تقاریب کے آغاز کے طور پر قرآن عظیم کی تلاوت کرنے چوکی پر بیٹھ گئے۔ ہم بھی چوکی کے ایک کونے میں ان کے پاس جا کر بیٹھ گئے۔ جیسے ہی انھوں نے تلاوت ختم کی ہم نے مائیک پر قبضہ جما لیا اور نعت شروع کر دی: چمک تجھ سے پاتے ہیں سب پانے والے۔ پوری نعت پڑھ ڈالی مگر کسی نے ہمیں ایک روپیہ بھی نذر میں نہ دیا۔ ہم بڑے ہارے ہوئے انداز میں چوکی سے اترے اور گھر آ گئے۔ امی جان نے پوچھا تو انھیں بتایا کہ ہم نے درگاہ شریف میں نعت پڑھی تھی۔ امی جان بہت خوش ہوئیں۔ اور کہا: شاباش، اسی طرح پڑھا کرو۔ خرقہ پوشی والی رات کو ہم نے شمّو چچا سے درخواست کی کہ وہ اگلے دن قل کی محفل میں ہم سے نعت پڑھوائیں۔ عرس کا آخری دن قل کا دن کہلاتا تھا اس دن دوپہر تک نعت و وعظ کی محفل ہوتی اور بعد میں آثار شریف کی زیارت کرائی جاتی اس دن بڑا زبردست مجمع ہوتا کیونکہ بیرونی زائرین کے علاوہ مقامی لوگ بھی شرکت

کرتے۔ شمّو چچا ہم پر بڑے مہربان تھے۔ انھوں نے ہم سے کہا: نعت پڑھنا ہے تو کل نو بجے تک درگاہ شریف پہنچ جانا۔
دوسرے دن ہم نو کی جگہ آٹھ بجے ہی درگاہ شریف پہنچ گئے۔ اس وقت قرآن خوانی ہو رہی تھی۔ ٹھیک نو بجے شمّو چچا نے مائیک سنبھالا اور زائرین عرس کے لیے اعلان کیا کہ جو لوگ باہر ادھر ادھر ٹہل رہے ہیں وہ درگاہ شریف میں آ جائیں۔ اس کے بعد انھوں نے ہمیں اشارہ کیا۔ ہم تو گویا اسی اشارے کے منتظر تھے۔ جھٹ سے چوکی پر پہنچ گئے۔ اور نعت شروع کر دی۔ ان کی مہک نے دل کے غنچے کھلا دیے ہیں۔ ہم جب اس شعر پر پہنچے: اللہ کیا جہنم اب بھی نہ سرد ہوگا۔ رو رو کے مصطفیٰ نے دریا بہا دیے ہیں۔ تو ہمارے سامنے بیٹھے ہوئے ایک برکاتی بھائی نے رونا شروع کر دیا۔ ان کے پاس بیٹھے ہوئے ایک اور برکاتی بھائی نے نعرۂ تکبیر بلند کر دیا۔ ہمیں بھلا کہاں اس کا محاورہ تھا۔ ہم گھبرا گئے۔ مگر چوکی نہ چھوڑی۔ جیسے ہی اگلا شعر ہم نے پڑھا ایک تیسرے صاحب اٹھے اور ہمیں ایک روپے کا نوٹ پیش کیا۔ ہم نے شمّو چچا کی طرف دیکھا۔ انھوں نے ان صاحب کے ہاتھ سے نوٹ لے کر ہمارے ہاتھ میں تھما دیا۔ نعت کے چار اشعار ختم کرتے کرتے ہمیں پانچ دس روپے تو مل ہی گئے۔ نعت ختم کر کے ہم چوکی سے تقریباً کود کر اترے اور سیدھے گھر کی راہ لی۔ امی جان کے سامنے ہم نے اپنی ساری کمائی رکھ دی اور انھیں بتایا کہ ہمیں نعت پڑھنے پر یہ رقم ملی ہے۔ امی جان نے کہا: بیٹے تمھیں یہ نہیں لینی چاہیے تھی۔ جاؤ یہ روپے انعام اللہ مما کو دے آؤ۔ یہ ان کا حصہ ہے۔ بادل نخواستہ ہم درگاہ شریف گئے اور اپنے سارے روپے انعام اللہ مما کو دے آئے۔ مگر یہ الجھن ضرور رہی کہ آخر امی جان نے ہمارے پیسے انعام اللہ مما کو کیوں دلوائے۔
عرس کی تقاریب شام تک ختم ہو گئیں اور زائرین اپنے اپنے ٹھکانوں کو لوٹنے لگے۔ شام کو جب ہم سب ابا حضرت کے پاس بیٹھے تھے تو انھوں نے امی جان کو مخاطب کر کے کہا: سنتی ہو، شمّو نے بتایا، آج تمھارے للاّ نے نعت پڑھی اور روپے کمائے۔ امی جان نے کہا: جی ہاں، یہ مرید لوگ ابھی سے بچے کی عادت خراب کیے دیتے ہیں۔ میں نے سب روپے انعام اللہ مما کو دلوا دیے۔ ابا حضرت ہنسے اور فرمایا: ارے بھئی، وہ روپے تو للا کے ہی تھے۔ اس کی محنت کا پھل اور میرے اعلیٰ حضرت کا فیض۔ اس وقت ہم نے ابا حضرت سے پوچھا تھا: ابا، یہ اعلیٰ حضرت کون ہیں؟
آج ہم بڑھاپے کی سرحد سے گزر رہے ہیں، آج تک ہم یہ نہیں بتا سکتے کہ اعلیٰ حضرت کون ہیں؟ ایک جید عالم دین؟ ایک متبحر فقیہ؟ ایک ماہر علوم قرآنی؟ ایک عظیم محدث؟ ایک کثیر التصانیف قلم کار؟ ایک چابک دست جفّار؟ ایک ماہر لسانیات؟ ایک مایہ ناز نعتیہ شاعر؟ یا پھر بقول علامہ ہمدانی صاحب ایک مظلوم مفکر؟ ہم نے آج تک اعلیٰ حضرت کے بارے جو کچھ پڑھا اور اپنے خاندان کے بزرگوں سے جو کچھ سنا، اس کی روشنی میں ہم صرف اتنا کہہ سکتے ہیں کہ اعلیٰ حضرت ایک سچے عاشق رسول تھے۔ انھوں نے اپنے ہمہ گیر علم اور اپنے مرشد کی دعاؤں سے روحانی زندگی کا یہ اہم راز جان لیا تھا کہ پہلے فنا فی الشیخ ہو جاؤ، پھر فنا فی الرسول اور آخر میں فنا فی اللہ۔ اعلیٰ حضرت علم، عشق اور عمل کے ایک ایسے مثلث تھے جس کے ہزار زاویے۔
اعلیٰ حضرت گمنام رہے، ایسا بھی نہیں۔ ان کی شہرت، ان کی عظمت، ان کی علمیت، ان کی فقہی بصارت کا لوہا تقریباً ہ

بڑا اعظم نے مانا۔ ابھی حال ہی میں ایک صاحب نے بتایا کہ انھوں نے چین کی ایک مسجد میں لوگوں کو مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام پڑھتے سنا۔ یہ اعلیٰ حضرت پر اس مقدس ذات گرامی کا کرم ہے جس کے لیے قرآن میں و رفعنا لک ذکرک کا روشن بیان موجود ہے صلی اللہ علیہ وسلم۔

یہ ہمدانی صاحب بھی عجیب شخصیت کے مالک ہیں۔ ایک اعلیٰ درجہ کے تاجر، ایک مصروف ترین بزنس مین، گروہ وہابیہ کے لیے اسکڈ میزائل، پھر بھی سو سے زیادہ کتابوں کے مصنف، کتابیں بھی کیسی! ویسی نہیں کہ قلم اٹھایا اور صنعت اقتباس سے استفادہ کرکے یعنی دوسروں کی کتابوں کا یہاں وہاں سے مضمون اڑا کر اکٹھا کر دیا اور بن بیٹھے مصنف۔ اتنی مصروف زندگی کے باوجود ہمدانی صاحب نے اب تک جو کچھ بھی لکھا ہے، بہت کچھ لکھا ہے اور بڑی جانفشانی اور محنت سے لکھا ہے۔ ان کے کام کرنے کا انداز بالکل ایک ریسرچ اسکالر کی طرح ہے۔ پہلے وہ اپنا موضوع منتخب کرتے ہیں، اور یہ موضوع عام روش سے ہٹ کر ہی ہوتا ہے، پھر وہ اس موضوع کے مختلف پہلوؤں کا باریکی سے جائزہ لیتے ہیں۔ بعدازاں وہ اپنے موضوع کو نبھانے کے لیے علمی لوازمات اور حوالہ جات اکٹھے کرتے ہیں۔ اور پھر شروع ہو جاتے ہیں۔ میں نے ان کی تقریباً ہر تصنیف کا مسودہ دیکھا ہے۔ وہ اپنی تحریر کو اس طرح سجاتے ہیں کہ مسودہ طبع شدہ کتاب سے زیادہ خوبصورت نظر آتا ہے۔ وہ ایک اچھے خاصے آرٹسٹ بھی ہیں۔

کچھ برس پہلے جب میں پوربندر گیا تھا اور ہمدانی صاحب کے ہی دولت کدہ پر ٹھہرا تھا، اس وقت ہمدانی صاحب نے تذکرہ کیا تھا کہ ایک کتاب شروع کی ہے جس میں فن شاعری کے مختلف پہلوؤں کو لے کر اعلیٰ حضرت کی نعتیہ شاعری کو دنیا کے سامنے پیش کرنے کی کوشش کروں گا۔ میں نے اس وقت سوچا تھا کہ شاید ہمدانی صاحب اپنی کتاب کا انداز یہ اپنائیں کہ اردو شاعری کی مختلف اصناف کا بیان کریں، ان میں اعلیٰ حضرت کی نعتوں اور دوسری تخالیق کا ذکر کر کے کتاب مکمل کر لیں۔ مگر اب جو یہ کتاب میرے سامنے آئی ہے تو میری تو آنکھیں خیرہ ہو گئیں۔

برسوں ہو گئے مجھے بھی شاعری کرتے ہوئے مگر آج تک فن شاعری کے بارے میں مجھے بھی وہ کچھ معلوم نہ تھا جو ہمدانی صاحب نے اپنی اس کتاب میں بتایا ہے۔ غالباً میں ہائی اسکول میں پڑھ رہا تھا جب ابا حضرت کی کتابوں میں ایک کتاب علم عروض پر دیکھی تھی اور ابا حضرت سے مانگ کر اسے پڑھنے کی کوشش بھی کی تھی۔ مگر میرے لیے اس کتاب کے مشتملات معمے کے اشاروں کی طرح تھے جو دائیں سے بائیں اور اوپر سے نیچے کے زاویوں میں لوگوں کو الجھا دیتے ہیں۔ میں نے اس معمے کے حل کی کوشش ترک کر دی اور کتاب ابا حضرت کے کتب خانے میں واپس رکھ آیا۔ جب میں اپنی پہلی نعت لکھ کر ابا حضور کی خدمت میں حاضر ہوا تو انھوں نے نعت کی اصلاح تو کی ہی، ساتھ ہی یہ مشورہ بھی دیا کہ نعت کے میدان میں کچھ بننا ہے تو اعلیٰ حضرت کو پڑھو یعنی ان کے نعتیہ دیوان حدائق بخشش کا مطالعہ کرو۔ میں نے حدائق بخشش پڑھنی شروع کی اور۔۔۔ اور مجھے شاعری آ گئی۔ یہ سراسر حضرت رضا بریلوی کا روحانی فیض تھا۔

ہمدانی صاحب نے اپنی اس تصنیف میں فن شاعری کے مختلف پہلوؤں کو جس ماہرانہ، فنکارانہ اور مشاقانہ انداز میں

پیش کیا ہے اس کی بدولت یہ کتاب ہمارے کالجوں اور یونی ورسٹیوں کے اردو ادب کے نصاب میں شامل کیے جانے کے قابل ہوگئی ہے۔ اتنا ضرور کہوں گا کہ ہمدانی صاحب نے یہ کتاب لکھ کر مستقبل قریب میں اعلیٰ حضرت کی شاعری پر ریسرچ کرنے والوں سے ایک موضوع یقیناً چھین لیا ہے۔ مگر ساتھ ہی ساتھ آنے والی نسل کے محققین کے لیے یہ دعوت اور تحریک بھی پیش کی ہے کہ حضرت رضا کے نعتیہ کلام کو گہرائی سے دیکھیں، ہوسکتا ہے کہ اس سمندر کی تہ میں اور کئی موتی پوشیدہ ہوں۔

حضرت رضا بریلوی کو اردو ادب میں وہ مقام نہیں دیا گیا جس کے وہ مستحق تھے، اس بات کو لے کر ہمدانی صاحب نے اردو ادب کے ٹھیکے داروں کو کافی لتاڑا ہے۔ ان کا لتاڑنا بالکل صحیح ہے۔ آج کل لچر سے لچر مضمون باندھنے والے شاعر کو بھی اردو ادب والوں نے کوئی نہ کوئی مقام دے رکھا ہے۔ مگر ایک ایسے شاعر کو گمنامی کی سزا صرف اس لیے سنائی گئی ہے کہ وہ نعتیہ شاعر ہے۔ جبکہ میرا دعویٰ ہے کہ غزل کہنے سے کہیں زیادہ مشکل کام نعت کہنا ہے۔ میں نے ایک ملاقات میں مجروح سلطان پوری سے پوچھا تھا کہ آپ اتنے اچھے شاعر ہیں پھر بھی آپ نے نعت کی طرف کوئی توجہ کیوں نہیں کی؟ مرحوم نے کہا تھا: میاں سفر حج سے واپسی پر کوشش کی تھی کہ نعت کہوں مگر ہاتھ کانپنے لگے اور قلم نے ساتھ نہیں دیا۔ غزل کا معاملہ اور ہے۔ کچھ بھی لکھو کوئی پوچھنے والا نہیں ہے کہ بھائی یہ کیوں لکھا۔ مگر نبی کی شان میں لکھتے وقت ہزار بار خیال آتا ہے کہ کہیں قلم سے کوئی ایسی بات نہ نکل جائے جو قابل گرفت ہو۔ نعت میں جو لغزش ہوئی تو دنیا والے الگ لعنت بھیجیں گے اور اللہ کا قہر الگ نازل ہوگا۔ اس لیے میاں، اپنی غزل ہی ٹھیک ہے۔

دراصل اس طرح کا خوف ان لوگوں کو ہوتا ہے جن کے پاس دینی شعور یا دینی علم کی کمی ہوتی ہے۔ ایک باعمل عالم دین یہ جانتا ہے کہ قلم کی آزادی کہاں سے شروع ہوتی ہے اور کہاں ختم ہوتی ہے۔ اچھے برے میں امتیاز علم کے ذریعہ آتا ہے، مگر اسی علم کے ذریعہ جس کی اساس قرآن اور رسول کے فرمان پر ہو۔ امام الکلام حضرت رضا بریلوی کو اللہ تعالیٰ نے علم الانسان ما لم یعلم کے اتھاہ خزانے سے کچھ قطرے عطا فرمائے اور یہ عطا ان کے آقا و مولیٰ سید عالم ﷺ کے صدقہ و طفیل میں ملی تھی۔ اعلیٰ حضرت نے اپنی زندگی کا ایک سطری مشن مقرر کیا تھا وہ یہ تھا: رسول اللہ ﷺ سے ایسی محبت کرو جیسی محبت کرنے کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے۔ حضرت رضا بریلوی نے اس مشن کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنایا۔ دین وسنیت کے فروغ کی راہ میں ان کی ایک ہزار سے زیادہ تصانیف کی بات تو بہت بڑی ہو جائے گی، صرف ان کا دیوان حدائق بخشش ہی انھیں امتیازی حیثیت دلانے کے لیے کافی ہے۔ یہاں مجھے اپنے برادر بجان برابر سید محمد اشرف برکاتی کے چار مصرعے پیش کرنے کی اجازت دی جائے جو انھوں نے اعلیٰ حضرت کے مخالفین کے سامنے ایک چیلنج کی صورت میں رکھے ہیں: وہ کہتے ہیں:۔

منارِ قصرِ رضا تو بلند کافی ہے | تم اس کے ایک ہی زینے پہ چڑھ کے دکھلا دو
فتاوائے رضویہ تو اک کرامت ہے | ذرا حدائق بخشش ہی پڑھ کے دکھلا دو

دنیا کے تمام بڑے شعراء نے محبوب کے زلف و رخسار؛ حسن و ادا، سراپا (نکھ شکھ)، شباب، خوبی گفتار، جادوئے رفتار غرض ہر ہر ادا کی تعریف میں قلم اٹھایا ہے۔ انگریزی میں شیلی، ٹینی سن، بائرن، براؤننگ نے بہاریہ نظمیں لکھیں۔ ان میں

سے کچھ نظمیں تو اتنی عریاں ہیں کہ انگریزی ادب کی بہت آگے کی کلاسوں میں پڑھائی جاتی ہیں۔ ہندی میں بہاری ست سئی کے سات سو دوہوں میں سے کئی ایک دوہے ایسے ہیں جو منظر عام پر پڑھے جانے کے قابل نہیں ہیں۔ اردو ادب میں کئی شاعروں نے ایسے کلام لکھے ہیں جن میں محبوب کے سراپا کا ذکر ایسے بے باکانہ اور عریاں انداز میں کیا گیا ہے کہ وہ ادب لطیف کی جگہ ادب غلیظ بن کر رہ گئے ہیں۔ نعت کے میدان میں اس طرح کی کوئی آزادی نہیں ہے۔ نعت کہنا یعنی بر دم تیغ قدم رکھنا۔ حضرت رضا بریلوی نے اپنے کلام سے اردو شاعری کو ایک نیا وقار عطا کیا۔ ہمدانی صاحب نے لکھا ہے کہ مسلکی اختلاف رکھنے والوں کی گھنونی سازش سے حضرت رضا کو اردو ادب میں ایک شاعر کی حیثیت سے کوئی مقام نہیں دیا گیا۔ یہی ایک وجہ نہیں تھی، دراصل اردو والے، چاہے مسلکی ہوں یا غیر مسلکی (کمیونسٹ)، سب کو یہی خوف تھا کہ اردو ادب کے آسمان پر نعت کا سورج چمکا تو دوسروں کے چراغ ٹمٹمانے لگیں گے اور آخر میں بجھ ہی جائیں گے۔ رضا بریلوی اردو ادب کے ٹھیکیداروں کے لیے ایک ہوّا بن گیا۔ اس کے پاس اقبال سے کہیں زیادہ وسعت فکر تھی، غالب سے کہیں بڑھ کر رومانیت تھی، میر تقی میر سے کہیں زیادہ اونچی پرواز تخیل تھی، داغ دہلوی سے کہیں زیادہ زبان کی سلاست اور نشتریت تھی، جوش ملیح آبادی سے کئی گنا زیادہ ذخیرہ الفاظ تھا۔ جگر سے کہیں آگے کا تغزل تھا، فانی سے کئی گنا زیادہ مضمون کا تسلسل تھا۔ اس کے علاوہ اس کے پاس اور بھی بہت کچھ تھا جو اوروں کے پاس نہ تھا۔ اس کے پاس قرآنی علوم کی گہرائی تھی، حدیث رسول کی گیرائی تھی، فقہ حنفی کی محتاط روی تھی، مشرب قادریت کی متانت اور سنجیدگی تھی، اور اپنے پیر خانے یعنی مسلک برکاتیت کی درویشیت تھی۔ اور ان سب سے بڑھ کر اس کے پاس عشق رسول کی دولت تھی۔ آل رسول کی محبت تھی۔ اپنے مقصود کو ایسے چاہنے والے ہزاروں میں ایک ہوئے ہیں۔

میرے دادا حضور خاتم الاکابر سیدنا شاہ آل رسول احمدی نے حضرت رضا بریلوی کو اپنی بیعت و خلافت سے نوازا۔ اور اس کے بعد فرمایا: ایک عرصہ سے مجھے یہ فکر دامن گیر تھی کہ کل محشر کے روز میرا رب مجھ سے پوچھے گا آل رسول ہمارے لیے کیا لایا؟ تو میں کیا جواب دوں گا؟ مگر بفضلہ تعالیٰ آج وہ فکر دور ہوگئی۔ اب محشر کے دن رب پوچھے گا آل رسول ہمارے لیے کیا لایا؟ تو میں عرض کروں گا: احمد رضا کو لایا۔ دنیائے ارادت میں غالباً اپنی نوعیت کا یہ پہلا واقعہ ہے جب ایک مرشد اپنے رب کے حضور تحفے کے طور پر اپنے ایک مرید کو پیش کرنے کی خواہش ظاہر کر رہا ہے۔ دراصل شاہ آل رسول احمدی کی آنکھیں نوجوان احمد رضا کے اندر چھپے ہوئے اس مجدد کو دیکھ رہی تھیں جس کے قلم سے مصطفیٰ جان رحمت ﷺ کے دین کی اشاعت کی راہ میں بیش قیمت تصانیف نکلنے والی تھیں، جو اپنے وقت کا ایسا عظیم عاشق رسول ہوگا کہ دشمنان رسول اس کی جان کے درپے رہیں گے۔ اور وہ اپنے مخالفوں کی دشنام طرازیوں کو یہ کہہ کر قبول کرے گا: مجھے برا کہتے ہیں تو کہنے دو، جتنے وقت تک وہ مجھے برا کہتے ہیں اتنے وقت تک کم از کم وہ میرے آقا و مولیٰ کی شان میں گستاخی کرنے سے تو دور رہتے ہیں۔ شاہ آل رسول احمدی نے یقیناً حضرت رضا بریلوی کے اندر چھپے ہوئے نعت گو شاعر کا بھی مشاہدہ کر لیا تھا۔ ان کے ولی عہد قطب مارہرہ سیدنا ابوالحسین احمد نوری نے **هل جزاء الاحسان الا الاحسان** کے بمصداق حضرت رضا بریلوی کو چشم و

چراغ خاندان برکات کے لقب سے نواز کر دنیا کو یہ جتلا دیا کہ دیکھو ہم سید زادے بخیل نہیں ہیں۔ احمد رضا نے ہمارے جان کے عشق میں خود کو فنائیت کے مقام پر لا کر کھڑا کر دیا تو اب وہ اہل بیت میں سے ہو گیا۔ اب وہ ہمارے خاندان کا ایک فرد بن گیا۔ اب ہر اس جگہ اس کا نام لیا جائے گا جہاں ہمارے خاندان کا ذکر کیا جائے گا۔ ع

خان زادہ سیدوں کا اعلیٰ حضرت بن گیا

علامہ عبدالستار ہمدانی صاحب کی طبیعت میں بڑی ضد ہے۔ وہ بڑے ہٹیلے ہیں۔ آج تک دنیا میں تین طرح کی ہٹ مشہور ہیں: راج ہٹ، بال ہٹ اور تریا ہٹ۔ میرے خیال سے اس میں ایک اور ہٹ کا اضافہ کر دیا جائے اور وہ ہے ہمدانی ہٹ۔ بہت پہلے ہمدانی صاحب نے مجھ سے کہا تھا کہ میں ایک کتاب اعلیٰ حضرت کی شاعری پر ترتیب دے رہا ہوں اس کی تقریظ آپ کو لکھنی ہے۔ میں نے اپنی مصروفیت کا بالکل سچا عذر پیش کیا۔ مگر ان کے بات کرنے کا انداز اتنا مسحور کن ہے کہ سامنے والے کے پاس انکار کی گنجائش ہی نہیں رہتی۔ مجھے کہنا ہی پڑا: ٹھیک ہے۔ وقت ملا تو ان شاء اللہ ضرور تقریظ لکھ دوں گا۔ پھر اللہ تعالیٰ کا حکم یوں ہوا کہ میرا تبادلہ شیلانگ جیسے دور دراز علاقے میں ہو گیا۔ میں نے سوچا چلو اس طرح ہمدانی صاحب کی گرفت سے بچنے کا موقع ہاتھ آیا۔ مگر ہمدانی صاحب جسے پکڑتے ہیں اسے چھوڑتے نہیں۔ میرے ساتھ ان کا معاملہ بہت قریب کا ہے، ان کے اور میرے معاملات اور روابط میرے جد کریم سیدنا علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم کے اس فارمولے پر مبنی ہیں: ان کا دوست میرا دوست اور ان کا دشمن میرا دشمن۔ ہمدانی صاحب جن دنوں زنداں میں تھے، ایک بار میں ان سے ملنے گیا تھا۔ اس وقت انھوں نے اپنی کچھ تصانیف کے مسودے مجھے دکھائے تھے۔ ایک لمحہ کے لیے میں تعجب میں پڑ گیا تھا کہ یہ شخص کس مٹی کا بنا ہے؟ اس کی پیشانی پر زنداں کی گھٹن کے آثار نہیں ہیں بلکہ زندگی کا نور ہے۔ اور وہ اس لیے کہ یہ کفار کی سرکار کی قید میں رہ کر دونوں عالم کے مختار، طیبہ کے تاجدار کے مشن کے فروغ کے لیے کام کر رہا ہے۔ میں نے ان سے کہا تھا: میں تو یہی دعا کر رہا ہوں کہ آپ یہیں رہیں، یہاں رہ کر آپ دین کی جتنی خدمت کر رہے ہیں وہ باہر رہ کر ممکن نہیں ہے۔ ان کے بچے جب بھی مجھ سے ان کی رہائی کے لیے تعویذ طلب کرتے اور میں تعویذ لکھنے کے لیے قلم اٹھاتا تو اللہ تعالیٰ کا حکم کچھ ایسا ہوتا کہ یا تو بسم اللہ شریف لکھنے میں ہی کوئی غلطی ہو جاتی یا تکسیر میں۔ اس طرح کئی دنوں تک ان کے لیے اپنے گھر کا بڑا تعویذ نہ لکھ سکا۔ مگر جب دوسری بار ان سے ملنے زنداں گیا تو ان کی صحت کی خرابی دیکھ کر میرا دل بھر آیا اور ممبئی واپسی پر میں تعویذ لکھنے بیٹھ گیا اور اس بار اللہ تعالیٰ کے حکم سے مجھے کامیابی ملی۔ ہمدانی صاحب باہر آ گئے اور ہم لوگوں کی عید ہو گئی۔

زیر نظر کتاب کے پیش لفظ میں ہمدانی صاحب نے میرے بارے میں جو کچھ لکھا ہے وہ صنعت مبالغہ کے تحت آتا ہے۔ میں خود کو ان کا چھوٹا بھائی سمجھتا ہوں کیونکہ وہ عمر اور علم میں مجھ سے کہیں زیادہ بڑے ہیں۔ ان کا تجربہ بھی مجھ سے کہیں زیادہ ہے۔ یہ تو ان کی منکسر المزاجی ہے کہ وہ مجھے اتنی عزت سے یاد کرتے ہیں۔ ان کی یہ کتاب میں نے سطر سطر پڑھی ہے۔ اس کی وجہ بھی جان لیجیے۔ ہوا یوں کہ مجھے ای میل سے کتاب موصول ہوئی۔ جب میں نے ڈاک بکسہ کھولا تو میری نظر

پہلے صفحے پر لکھی ایک سرخی پر پڑی جو اس طرح تھی: ''اس کی پوری تصحیح ہو چکی ہے۔'' مجھے پہلی ہی نظر میں بہت خراب لگا۔ گویا یہ سطر مجھے یہ جتانے کے لیے لکھی گئی ہے کہ میں اس کتاب کے مشتملات میں قلم نہ لگاؤں اور صرف تقریظ لکھ کر روانہ کر دوں۔ میں نے اپنا غصہ پی لیا اور کتاب کی ورق گردانی کرنے لگا۔ یا اللہ! تقریباً ہر صفحے پر املا و انشاء کی ایسی فاش غلطیاں کہ خود اردو کو بھی شرم آجائے۔ یہ محض پروف ریڈر کی لاپرواہی کا نتیجہ ہے۔ میں نے تصحیح شروع کی۔ اور تین دن کی لگاتار محنت کے بعد تین سو سے زیادہ اغلاط کی نشاندہی کر پایا۔ کچھ چھوٹی موٹی غلطیاں ابھی باقی ہوں گی اس کا مجھے اعتراف ہے۔ چونکہ ہمدانی صاحب نے یہ کتاب بڑی محنت سے لکھی ہے اور موضوع کے اعتبار سے یہ ایک معرکۃ الآرا تصنیف ثابت ہوگی، اس لیے میں نے اس کی تصحیح میں اتنا وقت صرف کیا۔

حضرت رضا بریلوی کی شاعری کا شاید ہی کوئی پہلو ہمدانی صاحب نے چھوڑا ہو۔ اس کتاب کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس میں ہمدانی صاحب نے کلام رضا اور اردو کے نام نہاد صف اول کے شعراء کے کلام کے درمیان جو تقابلی موازنہ کیا ہے وہ اردو ادب میں اپنی نوعیت کا منفرد کارنامہ ہے۔ کسی شاعر کے دیوان میں سے زلف، رخسار، چشم محبوب، بہار، گلشن، وغیرہ وغیرہ موضوعات پر کہے گئے اشعار ڈھونڈ نکالنا بہت آسان ہے۔ مگر عروض کی کس صنف میں کس صنعت کے تحت کون سا شعر کہا گیا ہے اس کی تلاش ایسی ہی ہے جیسے بھوسے میں سوئی تلاش کرنا۔ ہمدانی صاحب کو تحقیق کا شوق جنون کی حد تک ہے۔ یہاں بھی وہی جنون کارفرما ہے۔ کتاب پڑھنے کے بعد آپ خود جان جائیں گے کہ تقابلی موازنہ میں انھوں نے کتنی محنت اٹھائی ہے۔ کہاں کہاں سے اتنی باریکیاں اکٹھی کر کے لائے ہیں کہ بے اختیار منہ سے واہ واہ نکل جاتا ہے۔

ایک بات ضرور کہوں گا: کہیں کہیں ہمدانی صاحب نے بہت ہی مشکل زبان استعمال کی ہے۔ کہیں کہیں ان کے جملے کافی طویل ہو گئے ہیں۔ ایک جملہ شروع کر کے آگے بڑھتے بڑھتے ڈر سا محسوس ہونے لگتا ہے کہ یہ جملہ کہاں ختم ہوگا۔ زبان کو سہل بنایا جا سکتا تھا۔ مگر شاید ہمدانی صاحب نے ادق زبان کا استعمال اپنے موضوع کی مناسبت سے روا رکھا ہے۔ بہرحال یہ طے ہے کہ یہ کتاب نہ صرف رضویات میں ایک بیش بہا اضافہ ہے بلکہ پورے اردو ادب میں بھی ایک ایسا نیا باب ہے جو آگے آنے والی نسل کو یہ سمجھنے کی صلاحیت عطا کرے گا کہ نعت گوئی بھی ایک مستقل فن ہے اور اس دریا کی غواصی عشق مجازی کے کنویں میں غوطے لگانے سے کہیں زیادہ مشکل ہے۔

اتنا کچھ لکھنے کے بعد سوچتا ہوں کہ ہمدانی صاحب کی ضد پوری کر پایا یا نہیں؟ انھیں نظمی کے قلم سے نکلی تقریظ درکار تھی۔ معلوم نہیں کہ نظمی ہمدانی صاحب کے حسن ظن کے معیار پر پورا اترا یا نہیں؟

فیضیاب کلک رضا

سیّد آل رسول حسنین میاں نظمی مارہروی

سجادہ نشین، مارہرہ مطہرہ

شیلانگ، ۱۶ ر صفر المظفر ۱۴۲۳ھ

# پیش لفظ

ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم
ریڈر شعبہ علوم اسلامیہ ہمدرد یونی ورسٹی، نئی دہلی

رہبر کی رہِ نعت میں گر حاجت ہو نقش قدم حضرت حسّان بس ہے

یہ شعر امام اہل سنت مولانا احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان کا ہے۔ اس کے مصرع ثانی میں حضرت
سے مراد شاعر النبی حضرت حسان بن ثابت انصاری رضی اللہ عنہ کی ذات گرامی ہے۔ یہ حضرت حسان وہی ہیں جن کی مو
شاعری کی عظمت وسربلندی کے لئے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اَللّٰھم اَیِّدْہُ بِرُوحِ القُدُسِ کے ذریعہ دعا فرمائی وہ دعا بارگا
میں مقبول ہوئی جس کا اثر یہ ہوا کہ حضرت حسان بن ثابت پوری دنیا میں شعر وسخن کا ملکہ رکھنے والے نعت گو شعرائے
کے امام بن گئے۔ دنیائے نعت نگاری میں ان کی امامت وسیادت کا جو سکہ ابتدائے اسلام میں جاری ہوا وہ تادم تحریر ج
ہے اور ان شاء اللہ تا قیام قیامت جاری وساری رہے گا۔

نعت گو شعرائے کرام نے حضرت حسان بن ثابت انصاری رضی اللہ عنہ کی شخصیت سے کس قدر استفادہ کیا ہے اس کا اندا
ان نعت گو شعراء کی نگارشات کے مطالعہ کے بعد لگایا جاسکتا ہے۔ البتہ بیسویں صدی کی عظیم نعت گو شخصیت حضرت م
احمد رضا قادری علیہ الرحمۃ والرضوان جنہیں دنیائے شعر وسخن میں ''حضرت رضا بریلوی'' سے جانا جاتا ہے انہوں نے ن
نگاری میں نہ صرف قرآن واحادیث کے مضامین باندھے بلکہ دنیائے نعت میں حضرت حسان کو اپنا قائد ورہنما بنا کر ن
نگاری کی عظمت کو دوبالا کردیا۔

حضرت رضا بریلوی کا علمی مقام ومرتبہ کیا ہے اپنے اور بے گانے سبھی جانتے ہیں فرق صرف اتنا ہے کچھ لوگ ا
پڑھ کے جانتے ہیں اور کچھ لوگ صرف سن کر ہی ان کی عظمت کے معترف ہیں۔ یہاں ان کے فضائل ومناقب کا ذکر کر
ان کا علمی قد بلند کرنا مقصود نہیں بات صرف اتنی سی ہے کہ حضرت رضا بریلوی کا آشیانہ علم وفضل کی جس بلندی پر ہے اس
رسائی بیسویں صدی میں بہت ہی کم ارباب فضل وکمال کو ہوئی۔ جن اصحاب فکر ونظر نے ان کی شخصیت کا مطالعہ براہ راس
ان کی تصانیف سے کیا ہے وہ اچھی طرح جانتے ہیں کہ بیسویں صدی میں جو سربرآوردہ شخصیتیں گذری ہیں، ان میں ک

ایک تو کسی کو دوسرے فن میں کمال تھا۔ مگر قربان جائیے حضرت رضا بریلوی کی علمی عبقریت پر ان کی نظر تمام علوم وفنون پر یکساں تھی۔ وہ بیک وقت کئی فنون اور مضامین پر نہ صرف درک رکھتے تھے بلکہ انہوں نے ہر فن میں اپنی قلمی نگارشات بھی چھوڑی ہیں۔ متعدد فنون میں چھوٹی بڑی ایک ہزار تصانیف ان سے یادگار ہیں۔ اس تعلق سے تفصیلی معلومات کتب سوانح میں دیکھی جاسکتی ہے۔

راقم کی معلومات کے مطابق ہندوستان کا یہ واحد عالم اور ادیب وشاعر ہے جس کی شخصیت کے مختلف پہلوؤں پر ریسرچ وتحقیقی سرگرمیاں پورے عالم اسلام میں جاری ہیں اور خود برصغیر میں بیسویں صدی کے ربع آخر سے جس تیزی سے کام ہوا ہے وہ بھی قابل ستائش ہے اور عہدِ حاضر میں متعدد تحقیقی واشاعتی اداروں نے ان کی شخصیت کے اہم مخفی گوشوں کی تلاش اور اس کی اشاعت سے یہ ثابت کر دکھایا ہے۔

جو کچھ ہے اس صدی میں وہ تنہا رضا کا ہے

شعر وسخن ایک خداداد ملکہ ہے اس کا حصول ریاضت ومجاہدہ سے ممکن نہیں۔ حضرت رضا بریلوی کو اللہ تعالیٰ نے اس نعمت اور صلاحیت سے بھرپور نوازا تھا اور اس کی توفیق بھی بخشی تھی کہ وہ اپنی صلاحیت کا استعمال اس شخصیت کی تعریف و توصیف میں استعمال کریں جس کی شان اقدس میں اللہ رب العزت نے پورا قرآن کریم نازل فرمایا ہے۔ حالانکہ وہ اپنی شاعرانہ صلاحیت کو گل وبلبل، حسن وعشق، زلف وگیسو، شراب وکباب، سوز ودرد کی داستان کی نذر کر سکتے تھے۔ مگر نہیں جس طرح انہوں نے اپنی دیگر صلاحیتیں مذہب حق کی نشر واشاعت میں صرف کیں اسی طرح اپنی شاعرانہ صلاحیت کو بھی حمد خدا، نعت مصطفیٰ اور منقبت اولیاء میں استعمال کیا۔ جس کے طفیل ان کی شاعرانہ عظمت بلند سے بلند تر ہوگئی۔ اردو ادب کے دامن میں اگر صنف نعت کو کوئی جگہ ملتی تو بلاشبہ نعت گو شعراء میں حسان الہند حضرت رضا بریلوی سرفہرست ہوتے۔ اردو ادب کا دامن صنف نعت جیسی مقدس شاعری سے خالی ہے۔ اس میں کیا حکمت ومصلحت کارفرما ہے اس سلسلہ میں وثوق کے ساتھ کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ البتہ اتنا مسلّم ہے کہ ان اردو کے مسیحاؤں میں اگر کوئی عاشق رسول ہوتا تو اردو کا دامن نعت جیسی مقدس صنف سے خالی نہیں رہتا۔ اردو ادب کے نصاب میں نعتیہ شاعری کی شمولیت کے سلسلہ میں نعت اکیڈمی الٰہ آباد، رضا اکیڈمی، بمبئی کے علاوہ انفرادی طور پر بھی کچھ کوششیں ہورہی ہیں۔ خدا کرے ان حضرات کی کوششیں بارآور ہوں اور نعتیہ شاعری کو عالمی ادب کے تناظر میں دیکھنے اور پرکھنے کا موقع فراہم ہو۔

حضرت رضا بریلوی وہ واحد شاعر ہیں جن کا نعتیہ سلام "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام" اور چہار لسانی نعت "لم یات نظیرك فی نظر مثل تو نہ شد پیدا جانا" برصغیر میں ہی نہیں بلکہ پورے عالم اسلام میں جہاں جہاں اردو خواں حضرات ہیں بڑی دلچسپی سے سنا اور پڑھا جاتا ہے۔

دینی مزاج رکھنے والے شعراء میں مدحت رسول کا مضمون باندھنے والے شاعروں کی کمی نہیں مگر جو عشق رسالت کی تڑپ اور محبت رسول کی جھلک حضرت رضا بریلوی کی شاعری میں ملتی ہے وہ دوسرے شعراء کے یہاں مفقود ہے۔ اگر کہیں

ملتی بھی ہے تو صرف بعض اشعار میں مگر اس کے برخلاف جب رضا بریلوی کی شاعری کا تجزیاتی مطالعہ کیا جاتا ہے تو ایسا
ہے کہ کوثر و تسنیم سے ڈھلی ہوئی زبان۔ ''ادب گاہیست زیر آسمان از عرش نازک تر''۔ کا اہتمام کرتے ہوئے مدحت رس
میں مسلسل عطر بیزی کرتی ہوئی چلی جاتی ہے۔ ایک دو شعر یا ایک دو نعت نہیں بلکہ پورا دیوان سرکار دو عالم ﷺ سے والہ
عشق و محبت کا آئینہ دار بن جاتا ہے۔ یہی وہ قدر مشترک ہے جو عرب نژاد شاعر حضرت حسان بن ثابت اور ہند نژاد ش
حضرت رضا بریلوی کی نعتیہ شاعری میں پوری آب و تاب کے ساتھ جلوہ فگن ہے۔ اس بنیاد پر اگر رضا بریلوی کو حسان ال
کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔

ہمیں خوشی ہے کہ ہندوستان کے ماہر رضویات مشہور عالم دین حضرت مولانا عبدالستار ہمدانی جو صرف شعر پسند ہی نہ
بلکہ بذات خود نعت گو شاعر بھی ہیں۔ اور دنیائے شعر و سخن میں انہیں ''مصروف'' سے جانا اور پہچانا جاتا ہے۔ انہوں نے ''ف
شاعری اور حسان الہند'' لکھ کر دنیائے رضویات میں ایک گراں بہا اضافہ کیا ہے۔ کثرت مشاغل اور مسلسل اسفار ک
باعث کتاب کا بالاستیعاب مطالعہ تو نہ کر سکا البتہ جستہ جستہ جس قدر بھی دیکھا ہے اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ مصنف نے ف
شاعری کو رضا بریلوی کی شاعرانہ عظمت کے آئینے میں دیکھنے اور رضا بریلوی کی شاعرانہ عظمت کو فن شاعری کی کسوٹی
پر پرکھنے کی ایک کامیاب کوشش کی ہے۔

حضرت مولانا عبدالستار ہمدانی صاحب گجرات کے نامور عالم دین ہیں ان کی قلمی و علمی نگارشات متعدد موضوعات
آئے دن زیور طبع سے آراستہ ہو کر اہل علم و صاحب قلم حضرات کے مطالعہ میز کی زینت بنتی رہتی ہیں۔ جس موضوع پر بھی قلم
اٹھاتے ہیں موضوع کا حق ادا کرنے کی بھرپور جدوجہد کرتے ہیں زیر نظر کتاب اس دعویٰ کی دلیل میں پیش کی جا سکتی ہے
مصنف نے فن شاعری کے جس بحث کو بھی عنوان قلم بنایا ہے معاصر اردو ادب کے نامور شعراء سے مثالیں دے کر حضرت
رضا بریلوی کی شاعرانہ عظمت کو خراج پیش کیا ہے۔ زبان صاف اور شستہ استعمال کرنے کی بھرپور کوشش کی گئی ہے۔ اگر اس
کتاب پر اس مقصد سے ایک طائرانہ نظر اور ڈال لی جائے تو زیر نظر کتاب سے عوام و خواص یکساں مستفید ہو سکیں گے۔

دعا ہے کہ مولیٰ تعالیٰ کتاب و صاحب کتاب دونوں کو قبولیت اور سربلندی سے سرفراز فرمائے اور قارئین حضرات
کو حضرت رضا بریلوی کے طفیل سرکار دو عالم ﷺ سے سچی عقیدت اور والہانہ محبت کرنے کی توفیق رفیق عنایت فرمائے۔
(آمین)

غلام یحییٰ انجم
جامعہ ہمدرد، دہلی
یکم مارچ ۲۰۰۲ء



